# قاسم نانوتوی کی اصلیت

روزنامہ ''جنگ'' کراچی، اپریل ء میں معروف کالم نگار جناب حامد میر صاحب کا شایع شدہ کالم

## ''تلخ سچائیاں'' بغیر کسی تبصرے کے قارئین کے لیے پیش کیا جارہا ہے۔

سچائی ہمیشہ تلخ ہوتی ہے لیکن سچائیوں کا اعتراف کئے بغیر آگے بڑھنا ممکن نہیں۔ آج کی تلخ سچائی یہ ہے کہ امریکہ کے نئے صدر بارک اوبامہ پنٹاگون اورسی آئی اے کے ہاتھوں یرغمال بن چکے ہیں۔ اوبامہ نے وعدہ کیا تھا کہ وہ جارج ڈبلیو بش کی پالیسیوں کو تبدیل کریں گے لیکن پنٹاگون اورسی آئی اے تبدیلی کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ بنے ہیں اور پنٹاگون اورسی آئی اے امریکہ کی چند بڑی اسلحہ سازکمپنیوں کے مفادات کی نگرانی کر رہے ہیں۔ اگر امریکی پالیسی بدلتی ہے اوردنیا میں امن قائم ہوتا ہے تو ان بڑی اسلحہ ساز کمپنیوں کو شدید نقصان ہو گا لہٰذا یہ کمپنیاں دنیا میں کہیں نہ کہیں جنگ کی آگ بھڑکائے رکھنا چاہتی ہیں تاکہ انکا اسلحہ اورڈرون طیارے فروخت ہوتے رہیں۔ حملے بند ہوگئے تو ڈرون طیارے بنانیوالی کمپنیوں کو کروڑوں ڈالر کا نقصان ہو جائے گا۔ گورے امریکیوں نے فوج میں بھرتی ہونا تقریباً چھوڑدیا تھا لہٰذا پنٹاگون اورسی آئی اے نے ایک سیاہ امریکی کو صدر بنانے کا فیصلہ کیا اوبامہ کے صدر بننے کے بعد پہلے تین ماہ میں دس ہزار سے زائد سیاہ فام نوجوان امریکی فوج میں بھرتی ہو چکے ہیں اوراگلے چند سال کے دوران فیصد سے زائد امریکی فوج سیاہ فاموں پر مشتمل ہو گی جو امریکہ کی بڑی بڑی اسلحہ سازکمپنیوں کے مفادات کی نگرانی کرے گی۔ حالات و واقعات بتا رہے ہیں کہ پاکستان کیخلاف امریکہ کے ڈرون حملے بند نہیں ہونگے، بے گناہ پاکستانیوں کا خون بہتا رہے گا اورسی آئی ا

کے تفتیشی مراکز میں مسلمان قیدیوں کو ایڈز کے انجکشن لگانے کی دھمکیوں کا سلسلہ بھی جاری رہے گا کیونکہ اوبامہ کا سی آئی اے

پر کوئی کنٹرول نظر نہیں آرہا۔

امریکی اخبار واشنگٹن پوسٹ نے ریڈکراس کے حوالے سے یہ خبر شائع کی ہے کہ سی آئی اے کے خفیہ تفتیشی مراکز میں ڈاکٹروں کے ذریعے قیدیوں پر تشدد کیا جاتا ہے اوبامہ خود ہی سوچیں کہ ڈرون طیارے اورسی آئی اے امریکہ کے لئے پیار لیکر نفرت پیدا کریں گے یا محبت؟ امریکی ڈرون طیاروں کے ذریعے پاکستان میں لڑی جانے والی جنگ کو کوئی پاکستان کی جنگ نہیں کہے گا۔ خود کش حملوں میں ہزاروں پاکستانیوں کے مارے جانے کے باوجود یہ امریکہ کی جنگ کہلائے گی اورامریکہ کی اس جنگ پر تنقید کے جرم میں مجھ جیسے گستاخ قلم کاروں کو لبرل فاشسٹ دہشت گردوں کا ساتھی قرار دیتے رہیں گے۔ ستم ظریفی دیکھئے کہ ہمیں گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا آزاد خیال اورلبرل انگریزی اخبار ''طالبان کا حمایتی ٹیررسٹ'' کہتا ہے اوردوسری طرف جمعیت علمائے اسلام جیسی مذہبی جماعت کے رہنما مولانا فضل الرحمن کے کہنے پر بھی ہمارے خلاف مظاہرے کئے جاتے ہیں اورقتل کی دھمکیاں دی جاتی ہیں۔

اچھا ہوتا کہ مولانا فضل الرحمن مجھ ناچیز کے خلاف مظاہرے کرانے کی بجائے امریکی ڈرون طیاروں کے خلاف کوئی مظاہرہ کراتے۔ انہیں میرے ایک کالم میں مولانا حسین احمد مدنی کے بارے میں ایک واقعے کے ذکر پر بہت تکلیف ہوئی اوران کی جماعت مجھے قتل کی دھمکیاں دینے پر اتر آئی، کاش کہ وہ اس قسم کا ردعمل اسلام آباد کی لال مسجد میں ہونے والے قتل عام پر بھی دکھاتے۔ اس وقت تو مولانا صاحب لندن جا بیٹھے تھے اورپیچھے سے لال مسجد میں قتل عام شروع ہوگیا۔ اگر مولانا کے چند ہزارساتھی بھی باہر آجاتے تو یہ قتل عام رک سکتا تھا۔ میری ان کے ساتھ کوئی ذاتی دشمنی نہیں۔ میں امریکہ نے حملوں کی دھمکیاں دیں تو مولانا فضل الرحمن نے ان دھمکیوں کے خلاف بھرپور ردعمل کا مظاہرہ کیا اوراس وقت میں نے ان کے حق میں کالم لکھے۔ ب

جلسوں میں خطاب کیلئے وہ مجھے بھی اپنے ساتھ لے جاتے رہے معاملہ بگڑا جب جنرل پرویز مشرف اقتدار میں آئے۔ مولانا فضل الرحمن نے مولانا حسین مدنی کے صاحبزادے اسعد مدنی کو سرکاری دورے میں پاکستان بلایا۔ انہوں نے جامعہ خیرالمدارس ملتان میں کشمیر کی تحریک آزادی کے خلاف باتیں کیں جس پر انہیں پتھر مارے گئے۔ انہوں نے کہا تھا کہ کشمیر کی تحریک آزادی میں قربانی دینے والے شہید نہیں بلکہ صرف ہندوستان کے باغی ہیں۔ اس بیان پر تنقید میرا جرم ٹھہرا اور مولانا فضل الرحمن ناراض ہو گئے۔ افسوس کہ مولانا صاحب کو کشمیر میں شہید ہونے والوں کا مذاق اڑائے جانے پر تکلیف نہ ہوئی لیکن مولانا حسین احمد مدنی کے صاحبزادے پر تنقید انہیں بہت بری لگی۔ میں اس بحث کو طوالت نہیں دینا چاہتا کیونکہ مولانا فضل الرحمن اپنے مہربانوں کے ذریعے اپنا جواب"جنگ" میں شائع کروا چکے ہیں لیکن وہ یہ توقع نہ رکھیں کہ قتل کی دھمکیوں سے مجھے مرعوب کر لیں گے، یہ کام تو جنرل پرویز مشرف بھی نہ کر سکا۔ مولانا کے ایک قریبی ساتھی محمد ریاض درانی نے ایک طویل خط مجھے بھیجا ہے انہوں نے طعنہ دیا ہے کہ آپ کے چیف جسٹس افتخار چوہدری نے پی سی او پر حلف اٹھا لیا تھا لیکن آئین پر حلف نہیں اٹھایا آپ نے اس اصولی بات پر ناراض ہو کر لڑاکی عورتوں کی طرح مولانا فضل الرحمن کے ساتھ ساتھ ان کے بزرگوں کی بھی توہین کر دی۔ درانی صاحب گزارش ہے کہ جس پی سی او پر جسٹس افتخار نے حلف اٹھایا اس پی سی او کو آپ لوگوں نے سترہویں ترمیم کے تحت جائز قرار دلوایا۔ اگر جسٹس افتخار مجرم ہے تو آپ کا اپنے بارے میں کیا خیال ہے

محمد ریاض درانی نے بھی ڈاکٹر محمد جہانگیر تمیمی کی کتاب میں مولانا حسین احمد مدنی کے متعلق واقعے کی صحت سے انکار کیا ہے کیونکہ ان کے خیال میں اس واقعے کے راوی کلکتہ کے بیوپاری، اسماعیلی فرقے کے مرزا ابوالحسن اصفہانی ہیں جن پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔ اصفہانی نہ سہی آپ کو آغا شورش کاشمیری پر تو اعتبار ہو گا۔ انکی کتاب "فیضان اقبال" پڑھ لیجئے جس میں آغا صاحب

نے کچھ نیشنلسٹ علماء کے متعلق بہت کچھ لکھا ہے۔ اگر آغا صاحب نے بھی غلط لکھا ہے تو درانی صاحب ثابت کر دیں میں غلطی تسلیم کر لوں گا۔ درانی صاحب چند سال قبل اپنے دستخطوں سے مولانا حسین احمد مدنی کے متعلق فرید الوحیدی کی کتاب مجھے عنایت کی تھی اس کتاب میں مولانا شبیر احمد عثمانی اور مفتی محمد شفیع دیوبندی پر سخت تنقید کی گئی ہے کیونکہ یہ دونوں علماء مدنی صاحب کے ناقدین تھے۔ اس کتاب کے د ہر مفتی محمدشفیع کے ایک فتوے کا ذکر ہے جس میں انہوں نے کہا کہ مسلمانوں کیلئے مسلم لیگ میں شمولیت لازمی اور کانگریس میں شمولیت حرام ہے۔ اس کتاب میں مفتی صاحب کے خلاف جو زبان استعمال کی گئی اس سے پتہ چلتا ہے کہ مولانا حسین احمد مدنی صرف کانگریس کے حامی مسلمانوں کے لئے محترم تھے پاکستان کے حامی مسلمان ان کے سخت خلاف تھے اور اسی لئے پاکستان بننے کے بعد مدنی صاحب نے پاکستان کو کبھی تسلیم نہ کیا۔ محمد ریاض درانی سے گزارش ہے کہ مولانا حسین احمد مدنی ”خطبات صدارت“ بھی پڑھ لیں۔ مدنی صاحب نے پاکستان بننے کے بعد بھی قائداعظم کے بارے میں جو زبان استعمال کی میں اسے دہرانا مناسب نہیں سمجھتا۔ آج پاکستان کا اصل مسئلہ علامہ اقبال اور قائد اعظم کے مخالفین کا دفاع نہیں بلکہ پاکستان کا دفاع ہے۔ پاکستان کو امریکہ نواز لبرل فاشسٹوں سے بھی خطرہ ہے اور مذہب کے نام لیوا انتہا پسندوں سے بھی خطرہ ہے۔ ایسے میں قوم کا متحد ہونا بہت ضروری ہے۔

Leave a Comment

April ,

## مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی شیخ کے کچھ ذاتی حالات

Filed under: Home, ہوم, دیوبندی ازم — sulemansubhani @ am

## مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی شیخ کے

کچھ ذاتی حالات

گناہ قاسم برگشتہ بخت بد اطوار

بانی مدرسہ دیوبند مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی شیخ کی ولادت سوانح قاسمی کے مطابق

۱۲۴۸ ہجری کے کسی مہینہ میں ہوئی (سوانح قاسمی جلد اوّل ص۱۴۶)۔

آپ کے والدین نے آپ کا نام خورشید حسین رکھا تھا مگر آپ نے محمد قاسم رکھ لیا سوانح قاسمی جلد

اوّل ص۲۴ پر لکھا ہے کہ آپ کا تاریخی نام خورشید حسین تھا۔ بانی مدرسہ دیوبند کے والد کا نام اسد

علی۔ دادا کا نام غلام شاہ تھا یہ دونوں نام مصنف دھماکہ کے مطابق شیعہ طرز پر ہیں۔ اور پر دادا کا نام

بریلوی طرف پر یعنی محمد بخش تھا۔ ان کے ایک بھائی خواجہ بخش تھے (سوانح قاسمی ص۱۱۳،

۱۱۵)

آپ کے آباواجداد شاہجہانی عہد میں جاگیرپا کرنانوتہ آباد ہوئے(طیب ۱۱۳) مولوی محمد قاسم

صاحب نانوتوی جوڑتوڑ کا کھیل کھیلتے تھے(سوانح قاسمی ص۱۶۰ ج۱)

یہی وجہ ہے کہ وہ اوران کے معتقدین جوڑتوڑ کے فن میں ماہر ہیں تحریف و خیانت میں

خصوصی عبوراورملکہ تام حاصل ہے ۔آپ کے خداندان کے اکثر لوگ شیعہ ہو گئے(سوانح

قاسمی جلد اوّل ص۱۷۱)

آپ خود بھی اکثر شیعوں کے جلسہ میں آتے جاتے تھے(ارواحِ ثلاثہ ص۲۱۳)

مولوی محمد قاسم صاحب کو اکثر گستاخانہ خواب نظر آتے تھے جیسا کہ وہ خود فرماتے ہیں" میں

نے یہ خواب دیکھا تھا کہ گویا میں اللہ جل شانہ، کی گود میں بیٹھا ہوا ہوں(سوانح قاسمی جلد اوّل ص

۱۳۲)۔

کتاب ارواحِ ثلاثہ میںیہ روایت بھی پائی جاتی ہے مولانا(محمد قاسم) نے ایک خواب ایامِ طالب

علمی میں دیکھا تھا کہ میں (معاذاللہ) خانہ کعبہ کی چھت کھڑا ہوں اورمجھ سے ہزاروں نہریں جاری

ہو رہی ہیں (ص۲۰٤ و سوانح قاسمی جلد اوّل ص۱۳۳)

مولانا نانوتوی نے خواب میں دیکھا تھا کہ خانہ کعبہ کی چھت پر کسی اونچی شَے پر بیٹھا ہوں (معاذ اللہ

) سوانح قاسمی ص۱۳٤ بحوالہ ارواح ثلاثہ ص۱٦۹)

مولوی محمد قاسم نانوتوی صاحب کا انگریزی مدرسہ دہلی سے بھی تعلق تھا (تذکرہ علمائے ہند فارسی

ص ۲۱۰ نولکشور پریس لکھنؤ ۱۹۱٤ئی سے)

یہی وجہ ہے کہ آپ نے آخر دم تک انگریز کا حق نمک ادا کیا اور مسلمانوں میں پھوٹ ڈالنے کی اہم

خدمات سرانجام دیں آپ کے ایک ہمعصر و ہم عقیدہ مولوی محمد یعقوب صاحب نانوتوی (بھی

انگریزی) سرکاری ملازمت پر تھے بعد میں سبکدوش ہوئے (تذکرہ مولانا محمد احسن نانوتوی ص

۱۹۲)

مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی کچھ زیادہ ذہین نہ تھے ۔ انہوں نے مطبع مجتبائی میرٹھ میں ملازمت

اختیار کرلی اور چھاپہ خانہ میں ملازم ہوگئے (کتاب مولانا محمد احسن صاحب نانوتوی ص۲۱۳)۔

مولوی رحمان علی صاحب مصنف تذکرہ علماء ہند آپ کے دہلی کے انگریزی مدرسہ سے تعلق کے

بارے میں لکھتے ہین

"بعد ازفراغ علوم چندے بمدرسہ انگریزی واقع دہلی گرفتہ

آپ کا سوانح نگار مناظر احسن گیلانی لکھتا ہے ۔ بقول مولانا طیب ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حضرت والا

کو گویا عورتوں سے بہت نفرت تھی(سوانح قاسمی جلد اوّل ص۵۲۳)۔

لیکن اس کے برعکس آپ بچوں سے بہت ہنسی مذاق فرمایا کرتے تھے اوران کے کمر بند کھول دیا

کرتے تھے( سوانح قاسمی ص٤٦٦ جلد اوّل)

یہ مرض آپ کی صحبت کے اثر سے آپ کے تلامذہ تک پھیلا ہوا تھا ۔ چنانچہ آپکے ایک خصوصی

تلمیذ کا واقعہ ارواحِ ثلاثہ کے الفاظ میں ملاحظہ ہو حکایت ۲۵۱ ِحضرت والد صاحب مرحوم

نے فرمایا کہ مولانا منصورعلی خاں صاحب مرحوم مراد آبادی حضرت( قاسم) نانوتوی رحمتہ اللہ

علیہ کے تلامذہ میں سے تھے۔ انہوں نے اپنا واقعہ مجھ سے نقل فرمایا کہ مجھے ایک لڑکے سے عشق ہو

گیا اوراس کی محبت نے طبیعت پر اس قدر غلبہ پایا کہ رات دن اسی کے تصور میں گذر(انوارالاثلاثہ ص۲۹۲)

مولوی محمد قاسم صاحب واعظ وتبلیغ کرنے والونکو بے حیا کہا کرتے تھے ۔ وہ خود اپنے متعلق لکھتے ہیں کہ میں( قاسم نانوتوی) بے حیا ہوں وعظ کہہ لیتا ہوں(سوانح قاسمی جلد اوّل ص۳۹۹) ۔

وہ غلط مسئلے بتا دیا کرتے تھے اورپھر صحیح مسئلہ معلوم ہوتا تو لوگوں کے گھر جا کر اطلاع دیا کرتے تھے ۔ چنانچہ آپ کا سوانح نگار لکھتا ہے کہ وہ ایک شخص کے گھر گئے اور کہنے لگے "ہم نے اس وقت مسئلہ غلط بتا دیا تھا ۔ تمہارے آنے کے بعد ایک شخص نے صحیح مسئلہ ہم کو بتایا اوروہ اس طرح ہے"( سوانح قاسمی جلد اوّل ص۳۸۸)

لیکن افسوس کہ آپ نے تحذیرالناس میں خاتم النبییّن کے جو جدید معنی گھڑے اورمرزاقادیانی کی جو غیرمشروط تائید وحمایت کی اس سے آپ نے باربارتوجہ دلانے کے باوجود توبہ نہ کی اورنہ غلط مسئلہ سے رجوع کیا ۔ حالانکہ آپ نے ایک ہم عصر وہم عقیدہ مولانا محمد احسن صاحب نانوتوی

نے بھی تحذیرالناس کی اس عبارت سے غیر مشروط توبہ کرلی تھی۔

ملاحظہ ہو"مولانا محمد احسن( نانوتوی) نے آخر میں( اعلیٰ حضرت علیہ الرحمتہ کے والد بزرگوار) مولوی نقی علی خاں کے ایک ساتھی رحمت حسین کو یہ لکھا جناب مخدوم و مکرم بندہ دام مجد ہم پس ازسلام مسنون۔ التماس یہ ہے کہ واقع میں جواب مرسلہ مولوی نقی علی خاں صاحب میری تحریر کے مطابق ہے۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ مجھ کو اس تحریر پر اصرار نہیں جس وقت علماء کے اقوال ہا مستندہ سے آئیں غلطی ثابت ہو گی میں فوراً اس کو مان لوں گا۔ مگر (مولوی نقی علی خان) صاحب نے براہِ مسافر نوازی وہ کی غلطی تو ثابت نہ کی اور نہ مجھ کو اس کی اطلاع دی بلکہ اوّل ہی کفر کا حکم شائع فرمایا اور تمام بریلی میں لوگ اس طرح کہتے پھرے خیر میں نے خدا کے حوالے کیا۔ اگر اس تحریر سے میں عند اللہ کافر ہوں تو توبہ کرتا ہوں خدا تعالیٰ قبول کرے۔ زیادہ نیاز۔ عاصی محمد احسن عفی عنہ،

(کتاب مولانا محمد احسن نانوتوی ص۸۵)

اسی کتاب مولانا محمد احسن نانوتوی کے صفحہ۹ پر ہے کہ اثر ابن عباس کی بحث اورمناظرہ احمد یہ اورتحذیر الناس کے جواب میں کئی رسالے لکھے گئے۔ ہمارے مطالعہ وعلم میں مندرجہ ذیل رسالے آئے ہیں:۔

۱۔ تحقیقات محمدیہ حل اوہام نجد ۱۲۸۹ھ ،۱۸۷۲ئ از مولوی فضل مجید بدایونی۔

المتوفی ۱۳۲٤ھ ۱۹۰٦ئ (تلمیذ مولانا عبد القادر بدایونی)

۲۔ الکلام الاحسن۔ مولانا محمد احسن نانوتوی کے رد میں مولوی ہدایت علی بریلوی کا رسالہ ہے۔

۳۔ تنبیہ الجہال بالہام الباسط المتعال ۱۲۹۰ھ ۱۸۷٤ئ مولانا مفتی حافظ بخش بدایونی

اس رسالہ میں مناظرہ احمدیہ اورتحذیر الناس کا رد کیا گیا ہے۔ مولوی نقی علی خاں کی حمایت کی گئی ہے۔

٤۔ قول الفصیح۔ مولوی فصیح الدین بدایونی۔

۵۔ افاداتِ صمدیہ۔

۶۔ رد رسالہ قانونِ شریعت۔

۷۔ ابطال اغلاط قاسمیہ۔ ازمولوی عبد اللہ امام جامع مسجد بمبئی۔

۸۔ فتاوایئی بے نظیر۔

۹۔ کشف الالتباس فی اثر ابن عباس۔

۱۰۔ اس فی موازنتہ اثر ابن عباس وغیرہ (مولانا محمد احسن نانوتوی صفحہ ۹۱ تا ۹٤)

بلکہ خود سوانح قاسمی میں ہے "اُسی زمانہ میں "تحذیر الناس" نامی رسالہ کے بعض دُعاوی کی وجہ

سے بعض مولویوں کی طرف سے خود سیدنا امام الکبیر (مولوی محمد قاسم نانوتوی) پر طعن و تشنیع کا

سلسلہ جاری تھا"۔ (ص ۳۷۰، ج ۱)

متذکرہ بالا حوالہ جات سے واضح ہوا کہ تحذیر الناس کی کفریہ عبارت پر صرف اعلیٰ حضرت

فاضل بریلوی قدس سرہ، ہی نے مواخذہ نہ فرمایا بلکہ آپ سے پہلے بھی علماء اس کا رد بلیغ فرما چکے

تھے لیکن نانوتوی صاحب کے مقدر میں توبہ نہ تھی۔ مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی "عوض و

واجب تو نہیں ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔تقریباً تواتر کے رنگ میں لوگوں سے روایتیں نقل کی جاتی ہیں کہ

دوسروں کے خیال سے آپ نفلی نمازوں کو بھی ترک فرما دیا کرتے تھے۔ (سوانح قاسمی جلد اوّل ص

(۳٦٥

"بعض اوقات ناجائز یا مشتبہ آمدنی رکھنے والوں کی دعوتوں میں شریک ہونے پر آپ کو مجبور ہونا

پڑتا تھا ۔ شریک بھی ہوتے تھے اور دعوت کرنے والے کی تسلی کے لئے کچھ تناول بھی فرمالیتے تھے لیکن

گھر پہنچ کر خان صاحب کی شہادت ہے کہ قے کرتے تھے"

( سوانح قاسمی جلد اوّل ص۳٦٥ )

مولوی قاسم صاحب اپنے مہمانوں کا خاص خیال رکھتے تھے اور حقہ پینے والوں کو پہچان لیتے تھے ۔ ان

کو حقہ خود بھر کر پلاتے تھے ۔

( سوانح قاسمی جلد اوّل ص٤٦٨ )

آپ شیرینی پر ختم کے بھی قائل تھے ۔ چنانچہ لکھا ہے رمضان کا چاند دیکھ کر مولوی صاحب نے

قرآن شریف یا د کیا تھا ۔ اوّل وہاں سنایا اور جہاز میں کیا سیر تھا بعد عید مکلہ پہنچ کر حلوائے مسقط خرید فرما کر شیرینی ختم دوستوکو تقسیم فرمائی (سوانح قاسمی جلد اوّل ص۳۸)

آپ کا حلیہ آپ کے سوانح نگار نے یوں لکھا ہے "قدرے داغ چیچک نمودار تھے (مذہب منصور ص۱۹۵) "میانہ قد، نہ موٹے اور نہ بالکل لاغر تھے

حکیم مولوی منصور علی خاں فرماتے ہیں کہ آپ کا رنگ سانولا تھا واللہ اعلم ان الفاظ سے ان کی کیا مراد ہے"۔ (سوانح قاسمی جلد اوّل ص۱۵۶)

مولوی صاحب کو اپنی دست بوسی اور قدم بوسی کروانے کا بھی بہت شوق تھا ۔ ان کا سوانح نگار لکھتا ہے ۔"ان کی دست بوسی اور قدم بوسی کے واسطے ہاتھ اور پیر کی نزاکت اور خوبصورتی کافی تھی ۔ وہ ایسے موزوں اور دلکش تھے کہ بے اختیار بوسہ دینے کو جی چاہتا تھا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ان کی سی نزاکت اور دلبری کسی معشوق میں بھی نہ دیکھی (سوانح قاسمی جلد اوّل ص۱۵۵)

آپ کا سوانح نگار لکھتا ہے "جب آپ بیمار ہوئے غفلت کی شدت لمحہ لمحہ سے بڑھتی ہی چلی

جاتی تھی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ جب ظہر کا وقت آگیا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ پکارنے والے پکار رہے ہیں۔ یاد دلا رہے ہیں یاد دلا رہے ہیں کہ (حضرت) ظہر کی نماز کا وقت ہے۔ مصنف امام موجود تھے لکھتے ہیں کہ نماز کے لئے کہا تو سوائے اچھا کے اور کچھ نہ کرسکے نہ تیمم کی طرف توجہ ہوئی نہ نماز کی"۔

(سوانح قاسمی جلد دوم ص۱۱۵)

سوانح نگار لکھتا ہے جب آپ کے مرنے کا وقت قریب آیا تو سرورِ کائنات خاتم المرسلین رحمتہ اللعلمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم خلفاء اربعہ راشدین تشریف لائے اور فرشتے بھی نظر آئے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کرسی پر تشریف فرما تھے۔ خلفاء اربعہ راشدین کھڑے تھے۔ سامنے ایک پلنگ پر دیکھا مولانا (نانوتوی) آئے (معاذ اللہ) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم آپ کی پیشانی کو بوسہ دیتے ہوئے فرما رہے تھےکہ حبیب آنے میں کیا دیر ہے" (سوانح قاسمی جلد دوم ص۱۲۰)

خواب میں انہوں نے دیکھا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ان کو محسوس ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ

وآلہٖوسلم کا جسم مبارک مولانا(نانوتوی) کے جسم مبارک میں سمانا شروع ہوا۔ یہاں تک کہ ہر

عضو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖوسلم کا ہر عضو مولانا میں سما گیا الا سر مبارک ۔

( سوانح قاسمی جلد دوم ص۱۲۹ )

مولوی محمد قاسم صاحب کے سوانح نگاروں نے لکھا ہے ۔ جب مولوی صاحب کی موت کا وقت

قریب آیا تو آپ نے مولوی محمود الحسن صاحب سے کہا مجھے کہیں سے ککڑی لا کر کھلاؤ۔ ارواحِ

ثلاثہ ص۲۷۱ )

چنانچہ آپ ککڑی کھاتے کھاتے دنیا سے رخصت ہوئے جبکہ حقیقی بزرگانِ دین اولیائے کا ملین

دعلمائے عاملین کی زبان پر وقت آخر کلمہ طیبہ ۔ اللہ ہو کا ذکر ہوتا ہے ۔

دیوبندیوں کا کہنا ہے ۔ مولوی محمد قاسم صاحب کی وفات ، وفات سرورِعالم کا نمونہ تھی اوراس

مصرعہ سے آپ کی تاریخ وفات نکالی گئی ع وفات سرورِعالم کا یہ نمونہ ہے۱۲۹۷ھ (سوانح قاسمی

جلد دوم ص۱۳۷ )

٤ جمادی الاوّل ١٢٩٧ھ بروز پنجشنبہ مولانا محمد قاسم نانوتوی کا وصال ہوا (کتاب مولانا محمد احسن نانوتوی ص٢٢٣)

مصنف سوانح قاسمی لکھتا ہے ایک قیامت برپا ہو گئی۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ مولوی صاحب کے انتقال کا سا غم والم کبھی نہ دیکھا تھا ایک ماتم عام تھا۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ گھر میں وسعت نہ تھی۔ مدرسہ (دیوبند) میں لا کر جنازے کو رکھا (سوانح قاسمی جلد٢ ص١٣٩)۔

سینکڑوں آدمی جنازہ کو اٹھانا چاہتے تھے۔ چارپائی چر چِر کرنے لگی۔۔۔۔۔۔۔۔۔ بہت آدمی جنازہ میں کمبل پوش فقراء موجود تھے۔ مصنف امام کا بیان ہے کہ مغرب سے پہلے نماز ہوئی (سوانح قاسمی جلد دوم ص١٤١)

لکھا ہے ایک عبرت انگیز مشاہدہ یہ بھی تھا کہ کمبل پوش فقراء جو اچانک خدا جانے کہاں سمٹ آئے تھے نماز اور دفن کے وقت تو دیکھے گئے لیکن لکھتے ہیں کہ بعد دفن سب غائب ہو گئے۔ دفن کے بعد ہی یہ غائب ہو جانے والے رجال کون تھے؟ کہاں سے آئے تھے کہاں چلے گئے؟ اس کا جواب کیا دیا

جاسکتا ہے ۔( سوانح قاسمی ص۱۴۳ ج۲ )

سوانح قاسمی جلد۲ صفحہ۱۴۸ و۱۴۹ کے درمیان ایک فوٹو لگا ہوا ہے ۔ جس میں ایک اونچی قبر کے سرہانے ایک بہت بڑا پتھر لگا ہوا ہے۔ لکھا ہے ایک دفعہ نہیں ، متعدد مواقع پر مشاہدہ کرنے والوں نے وفات کے بعد دیکھا کہ مولانا (قاسم) نانوتوی رحمتہ اللہ علیہ جسدِ عنصری کے ساتھ میرے پاس تشریف لائے تھے"۔ ( سوانح قاسمی جلد دوم ص۱۵۰ و ارواحِ ثلاثہ ص۱۸۵ )

بانیٔ مدرسہ دیوبند مولوی محمد قسم صاحب نانوتوی کی یہ مختصر سوانح عمری ہم نے اُن کے سوانح نگاروں کے مستند حوالوں سے بیان کی ہے ۔ قارئین کرام کو اس سے دیوبندی وہابی عقائد کی حقیقت کا پتہ چلے گا ۔ جو امور حضرات اولیاء اللہ قدست اسرارہم کے لئے کفر و شرک و بدعت اور ناممکن سمجھے جاتے ہیں ۔ وہ سب کمالات بانیٔ مدرسہ دیوبند میں موجود بتائے جاتے ہیں ۔

مولوی محمد قاسم صاحب نانوتوی نے تحذیر الناس نامی ایک کتاب لکھ کر مسلمانانِ ہند میں فتنہ کی بنیاد ڈالی۔

اس کتاب سے مرزائیوں ، قادیانیوں اوردیگر جدنبوت کے بانیوں کو بہت فائدہ پہنچا ۔ یہی وجہ ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کذاب نے اپنے نام نہاد دعویٰ نبوت کی بنیاد تحذیر الناس پر رکھی ۔

ملاحظہ ہوں قادیانی کتب

مولوی محمد قاسم صاحب نے ختم نبوت کے وہ معنی بتائے جوآج تک مسلمانوں میں رائج نہ تھے اور تمام علماء وفقہاء متقدمین ومتاخرین کی تصریحات اورخود سرکارِرسالت علیہ الصلوٰۃ والسلام کے فرمان لا نبی بعدیکے سراسر منافی تھے ۔ خود بانیٔ مدرسہ دیوبند کی سوانح قاسمی میں ہے ۔

"نیزاسی زمانہ میں تحذیر الناس نامی رسالہ کے بعض دُعاوی کی وجہ سے بعضوں کی طرف سے خود سیدنا امام الکبیر(مولوی قاسم) پر طعن وتشنیع کا سلسلہ جاری تھا( جلد اوّل ص۳۷۰)

تحذیر الناس کی عقیدہ ختم نبوت کے منافی عبارات یہ ہیں جن پر اکابر علماء عرب وعجم نے فتویٰ کفر صادرفرمایا ۔

"اوّل معنی خاتم النبیّین معلوم کرنے چاہئیں تا کہ فہم جواب میں کچھ دِقت نہ ہو۔ سو عوام کے خیال

میں رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانہ کے بعد ہے اور

آپ سب میں آخری نبی ہیں۔ مگر اہل فہم پر روشن ہو گا کہ تقدیم یا تا خیر زمانی میں بالذات کچھ

فضیلت نہیں پھر مقامِ مدح میں ولٰکن رسُول اللّٰہ و خاتم النّبیّینفرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہو

سکتا ہے"۔

(تحذیر الناس ص٥۔٦)

اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت

محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔

(تحذیر الناس ص٢٤)

قارئین کرام سنجیدگی کے ساتھ دیوبندی مذہب کی حقیقت پر غور کریں اورازراہِ انصاف خود فیصلہ

کریں کہ قادیانی کذاب کی نام نہاد نبوت کو تقویت پہنچانے والا کون تھا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔؟

a Comment Leave

## دیوبندی مذہب میں مذہب کی اہمیت

sulemansubhani — am دیوبندی ازم, ہوم, Home : Filed under

دیوبندی مذہب میں

مذہب کی اہمیت

نانوتوی صاحب کے حکم سے روزہ توڑ دیا

"حضرت والا مرحوم نے فرمایا کہ حضرت مولانا رفیع الدین صاحب رحمتہ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ میں نے کبھی حضرت نانوتوی (بانی ئی مدرسہ دیوبند) کے خلاف نہیں کیا ایک دن چھتہ کی مسجد میں حاضر ہوا حضرت احاطہ مسجد میں ہوئے بھُنے ہوئے تناول فرمارہے تھے۔ فرمایا کہ آئیے۔ میں نے عرض کیا حضرت میرا تو روزہ ہے تھوڑی دیر تائل کر کے پھر یہی فرمایا کہ آئیے مولانا۔ میں فوراً بلا تائل کھانے بیٹھ گیا حالانکہ عصر کی نماز ہو چکی تھی۔ افطار کا وقت قریب تھا۔ حضرت نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ اس سے زائد آپ کو ثواب عطا فرمائے گا۔ جتنا کہ روزہ کا ہوتا ہے چنانچہ مجھے اس افطار

کے بعد کچھ ایسی کیفیات ولذات محسوس ہوئیں کہ میں نے کبھی صوم میں بھی نہیں دیکھی تھیں"۔

ارواح ثلٰثہ ص۳۷۹ حکایت نمبر۳۷۳)

## شراب پی لیا کرو بے وضو نماز پڑھ لیا کرو

"خان صاحب نے کہا کہ میرے سے وضو نہیں ہوتی اور نہ یہ دو عادتیں چھٹتی ہیں آپ نے فرمایا کہ بے وضو ہی پڑھ لیا کرو اور شراب بھی پی لیا کرو اس پر اُس نے عہد کیا کہ میں بغیر وضو ہی پڑھ لیا کروں گا"۔(ارواح ثلٰثہ ص۲۳۷)

## پھر بے وضو نماز کا حکم

"ایسے ہی ایک مرتبہ گڑھی پختہ تشریف لے گئے ایک خان صاحب سے نماز کے لئے کہا تو انہوں نے جواب دیا کہ مجھے داڑھی چڑھانے کی عادت ہے اور وضو سے یہ اتر جاتی ہے آپ نے فرمایا بے وضو پڑھ لیا کرو"۔(ارواح ثلٰثہ ص۲۳۸ حکایت نمبر۱۹۲)

یہ ہے دیوبندیوں وہابیوں کے ہاں روزہ کی اہمیت کہ نانوتوی صاحب کے حکم سے روزہ توڑ کر کہا کہ کبھی صوم میں بھی اتنی کیفیات اور لذت محسوس نہ ہوئی تھیں ۔ نانوتوی صاحب کو بتا دیا گیا کہ وہ

روزہ سے ہیں پھر بھی روزہ توڑنے پر اصرار کیا اور یہ ہے دیوبندی علماء کی نظر میں نماز کی اہمیت کہ جس کو دل چاہا بے وضو پڑھنے کے احکام صادر فرما دئے ے۔

# اے شیخِ حرم برسرِ منبر تِری یہ شعلہ بیانی

---

اپنی بات

اے شیخِ حرم برسرِ منبر تِری یہ شعلہ بیانی
صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری کے قلم سے
قارئین کرام
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،
ان ہمارے پیارے ملک اسلامی جمہوریہ پاکستان میں امام کعبہ، شیخ القرآن شیخ ڈاکٹر عبد الرحمن السدیس بن عبد العزیز صاحب رونق افروز ہیں جو حکومتِ پاکستان کی دعوت پر تشریف لائے ہوئے ہیں اور تادمِ تحریر یہاں کے مختلف دینی اداروں کے پروگراموں میں شریک ہو چکے ہیں نیز اعلیٰ حکومتی شخصیات

سے ملاقاتیں کرچکے ہیں۔ وہ جہاں جاتے ہیں مسلمانانِ پاکستان ان کا والہانہ استقبال کرتے ہیں اورکرنا بھی چاہیئے کہ مسلمانانِ برصغیر ایشیائے کوچک اپنے آقا و مولیٰ، تاجدارِ حرم، شہنشاہِ عرب و عجم سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم اوران سے منسوب ہر شے سے والہانہ محبت کرتے ہیں اورحریمین شریفین کی حفاظت کے لیے اپنی جان قربان کرنا سعادت سمجھتے ہیں کیونکہ اللہ تبارك وتعالیٰ نے یہ ارشاد فرماکر

لَآ اُقۡسِمُ بِهٰذَا الۡبَلَدِ ۝ وَاَنۡتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الۡبَلَدِ ۝ (البلد : تا )

(مجھے اس شہر کی قسم کہ اے محبوب تم اس شہر میں تشریف فرما ہو

روئے زمین کے تمام مسلملوں کو حریمین شریفین سے محبت اوراس کے احترام کی تعلیم دی ہے۔ لہٰذا امامِ کعبہ (کسے باشد) سے مسلمانوں کا اظہارِ محبت و عقیدت ایك فطری عمل ہے۔ اس میں امامِ کعبہ کی دستارِ فضیلت اورجبہ مبارکہ کے اندرملفوف شخصیت کی ذاتی حیثیت کا دخل نہ ہونے کے برابر ہے۔ بلکہ کا والہانہ استقبال کرنے والے ہزاروں مسلمانوں کو یہ بھی معلوم نہیں ہوگا کہ اس قدرقیمتی، خوبصورت، لباس اورعباء سے مزین اس شخصیت کانام کیا ہے؟ سعودی حکومت سے حرم شریف میں امامت و خطابت کے عوض ان کو کس قدربھاری رقم بطورِتنخواہ ملتی ہے؟ اس عظیم منصب پرفائز ذاتِ گرامی کا طرزِزندگی درویشانہ ہے یا شاہانہ؟ اوررنگ و نسل، مسلك و مشرب کے اعتبار سے ان کی پہچان کیا ہے؟ وہ تو صرف یہ جانتے ہیں کہ ہمارے آقا و مولیٰ سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی جائے ولادت کے متبرك شہر مکة المکرمه سے ان کا تعلق ہے اوربس!اسی لی ے پاکستان میں ہمارے محترم مہمانانِ گرامی نے اپنی اس والہانہ محبت کا بھی خوب فائدہ اٹھایا۔ حکومت اورعوام نے ان کا والہانہ استقبال کرکے صاحبِ اسلام اورمرکزِاسلام سے اپنی پُرخلوص عقیدت و محبت کا اظہارکیا ہے۔ چنانچہ وہ جہاں جہاں بھی تشریف لے گئے، وہاں انہوں نے مسلمانانِ پاکستان کو پند و نصائح سے نوازا۔ جن امورکی طرف انہوں نے توجہ دلائی، ان سے کوئی مسلمان اختلاف نہیں کرسکتا۔ مثلا

۔مسلمانوں کو اپنی اصلاح و فلاح کے لیے قرآن مجید سے روشنی حاصل کرنی ہوگی۔

۔امّہ کے اتحاد و اتفاق اوراسلامی دنیا کے مسائل کے حل کے لے اجتماعی کوششیں کرنی ہوں گی۔

۔گروہی اورفرقہ وارانہ اختلافات سے گریزوقت کا تقاضہ ہے۔ سب مسلمان بھائی بھائی ہیں۔

۔ایمان و عقیدہ میں پختگی اوراحکاماتِ اسلامی پرپابندی سے عمل کرتے ہوئے ہم مسلمانوں کو سائنس اورٹیکنالوجی میں ترقی کرنی ہوگی۔

(واضح ہوکہ آج سے تقریباً سو سال قبل امام احمد رضا محدثِ بریلوی علیہ الرحمۃ اس نکتہ کی طرف نہایت شدّ ومد کے ساتھ مسلم سائنسدانوں، اسکالرز، محققین اورعلمائے وقت کی توجہ دلا چکے ہیں۔ یہاں تفصیل کی گنجائش نہیں ہے۔ آج سو سال بعد سرزمینِ حرمینِ شریف سے یہ اسی کی بازگشت ہے۔)

۔جدید بین الاقوامی حالات کے تناظر میں حکمت وبصیرت کے ساتھ اسلام کی تبلیغ واشاعت کی ضرورت ہے تاکہ اسلام کے خلاف مغرب کی غلط فہمیاں دور ہوں۔

۔اسلام کا دہشت گردی سے کوئی تعلق نہیں۔

۔"لال مسجد" والے معاشرہ کی اصلاح اورکفارو مشرکین سے جہاد کے لیے شرعاً مکلف نہیں۔ وہ صدر پرویش مشرف کے انتباہ پر لال پیلے نہ ہوں۔ یہ حکومت وقت کا کام ہے، انہیں ہی کرنے دیں۔

۔اسلام امن وسلامتی کا پیامبر ہے۔ دہشت گرد مسلمان نہیں ہیں۔

یہ تو وہ امور ہیں جن میں سے کوئی بھی ایسا نہیں ہے کہ جس سے کسی کو کوئی اختلاف کی گنجائش ہو لیکن شیخ حرم کی صدرِمملکت جنرل پرویز مشرف سے ملاقات کے بعد کچھ ایسے امور بھی امام حرم کے حوالے سے اخبارات کی شہ سرخیوں کی زینت بنے جن کو پڑھ کر پاکستانی عوام انگشت بدنداں رہ گئے کہ امامِ کعبہ نے پاکستان کے اندرونی سیاسی اموراورمعاملات پر اظہارِ خیال کرنا اورفتویٰ دینا شروع کردیا۔ امام کعبہ نے دعا کی کہ اللہ تعالیٰ صدرپرویز مشرف کی حفاظت فرمائے اورانہیں حاسدوں کے شر سے محفوظ رکھے۔ اخبارات میں اس قسم کے ان کے دیگر ارشادات بھی شہ سرخی بنے۔ انہوں نے فتویٰ دیا "کہ حکومتِ وقت اورصدرِ مملکت کی اطاعت سب پر لازم ہے۔" وغیرہ وغیرہ۔ امامِ حرم کے اس قسم کے سیاسی بیانات اورفتووں نے جہاں صدرپرویز کے حامی حلقوں کو نہال کردیا، وہاں ان کے مخالفین خاص طورپر چیف جسٹس افتخار محمد چوہدری صاحب کی حمایت میں مہم چلانے والی سیاسی پارٹیوں اوران کے حامیوں کو شدید تعجب بلکہ غم وغصہ میں مبتلاء کردیا۔ بلکہ انہی کے ہم مسلک وہم عقیدہ معروف کالم نگار جناب عطاء الحق قاسمی نے جو اس سے قبل امامِ حرم کا نہایت ادب واحترام کے ساتھ نام لے رہے تھے، اس پر فوری ردِّ عمل ظاہر کرتے ہوئے تحریر کیا کہ "شیخِ حرم نے صدرپرویز کے خلاف سیاسی تحریک چلانے والے عوام اورسیاسی رہنماؤں کو حاسد قراردیا ہے اورآمریت کے حق میں دعا دی ہے" ملک کے ایک اوربڑے کالم نگار نے شیخِ حرم کے بیانات کو ایک "سرکاری ملازم" کے افکار قراردیا ہے۔ (واضح ہو کہ شیخ حرم موصوف حکومت سعودیہ کے ایک تنخواہ دار ملازم ہیں)

بہرحال! شیخِ حرم کے اس قسم کے بیانات سے بہت سے لوگوں کے دل افسردہ اورآنکھیں نمناک ہیں اورمہمان "مردِ حق" کے لیے ہمارے ملک میں جو احترام و محبت کی فضاء بنی تھی، اب وہ مکدر ہوتی نظر آرہی ہے۔

علامہ اقبال نے سچ فرمایا

سینہ افلاک سے اٹھتی ہے آہِ سوزناک

مردِ حق ہوتا ہے جب مرعوبِ سلطان و امیر

عوام نے شیخِ حرم محترم کا جو والہانہ استقبال کیا وہ بات تو سمجھ میں آتی ہے کہ وہ ایک مقدس سرزمین کہ جہاں پیدائشِ مولیٰ کی دھوم ہے، کے منسوب کو خراجِ عقیدت پیش کرنے کے لیے جگہ جگہ جمع ہوئے۔ انہیں اس سے غرض نہیں تھی کہ جو صاحب شیخ حرم کی مقدس عباء میں تشریف لائے ہیں، ان کے ذاتی کوائف کیا ہیں۔ لیکن ہمارے ملک کے پڑھے لکھے طبقے کے افراد اورالیکٹرونک اورپرنٹ میڈیا کے احباب بشمول کالم نگارحضرات کوتو ان تمام باتوں کا علم ہے۔ پھر وہ اس بات کوکیوں نہ سمجھ سکے کہ ہمارے مہمان محترم

وہ آئے نہیں بلائے گئے ہیں

مدرسہ جامعہ اشرفیہ، لاہورکے ساٹھ سالہ جشنِ تاسیس کا اسٹیج ہویا ایوانِ صدرکی ضیافت گاہ، یہ سب ایک سوچے سمجھے منصوبے کی بساط گاہ تھی ورنہ آپ سوچیں کہ جن شیخِ حرم کے نزدیک سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا جشنِ ولادت منانا اوراس کے لیے تعینِ تاریخ ووقت وجگہ دونوں حرام ہوں وہ تعینِ تاریخ و وقت اورجگہ کے ساتھ اس جشن ساٹھ سالہ میں شرکت کی حرام دعوت کو قبول فرمارہے ہیں

ناطقاں سربگریباں ہے اسے کیا کہیے؟

قارئین کرام جب مدرسہ اشرفیہ(لاہور) کی بات چل نکلی ہے تو یہ بھی وضاحت کردی جائے کہ ان حضرات اور"لال مسجد"والوں کے اگرچہ پیرانِ کرائم ایک ہی ہیں لیکن ان کے رنگ علیحدہ ہیں"لال مسجد"والے بات بات پرکبھی لال کبھی پیلے کبھی دونوں ہوتے رہتے ہیں لیکن"اشرفیہ"والے چونکہ نہایت سادہ لوح اور مخلص قسم کے"صلح کلی"ہیں اس لئے سفید رنگ کوپسند کرتے ہیں لیکن چونکہ ملک کے"سفید وسیاہ کے مالک"اشرفیہ سے روزتاسیس سے ان کے گہرے روابط و مراسم رہے ہیں اس لیے کبھی یہ سیاہ عمامے اورجبے بھی استعمال کرلیتے ہیں۔ البتہ کبھی یہ سیاسی جبہ وعمامہ کے اوپر نظر آتی ہے اورکبھی اندر سے جھلکتی ہے۔ غرض کہ یہ باعمل حضرات آج کی دوعملی کے دورمیں نہایت سختی سے حالی پانی پتی کی اس ہدایت پر عمل

پیرا ہیں ع

چلو تم ادھر کو، ہوا ہو جدھر کی

قارئین کرام آپ کو یاد ہوگا کہ چند ماہ قبل وفاقی وزیر مذہبی امور کے حوالے سے یہ خبریں اخبارات میں آئی تھیں کہ موصوف نے اسلام آباد کی لال مسجد" کے معاملات کے حوالے سے"امام کعبہ" سے فتویٰ حاصل کرلیا ہے۔ امام صاحب جلد دوبارہ بطورِ مہمانِ حکومت پاکستان تشریف لائیں گے تو اس موضوع پر اظہارِ خیال فرمائیں گے۔ تو ظاہر ہے کہ ان کی آمد کا مقصد حکومتِ وقت کو سیاسی فائدہ پہنچانا ہی تھا۔

اب رہا اس کا ہونا کہ انہوں نے ہمارے ملک میں آمریت کی تائید کی ہے، یہ امر فضولی ہے۔ تاریخِ نجد و حجاز پر نظر رکھنے والے تمام ذی شعور حضرات جانتے ہیں کہ سعودی مملکت کی بنیاد دو خانوادوں کے معاہدے اور شراکتِ عمل سے وجود میں آئی۔ آلِ سعود اور آلِ شیخ(شیخ محمد بن عبد الوہاب کا خاندان)۔ آلِ سعود حکومت کا سیاسی نظام چلانے کے ذمہ دار ہیں جب کہ آلِ شیخ مذہبی امور کی انجام دہی پر مامور ہیں۔ ان لوگوں نے حجاز مقدس کو تاراج کیا، وہاں کے مسلمانوں پر کفر و شرک کے فتوے لگائے اور عوام تو عوام، علماء کو تہہِ تیغ کیا۔ جب نجد و حجاز میں کی نئی مملکت کی بنیاد رکھی گئی تو اسلام کے شیدائی اور مجاہد ہونے کا دعویٰ کرنے والوں کے لیے یہ سنہری موقع تھا کہ وہاں خلافتِ راشدہ کے نمونے کی جمہوری حکومت قائم کی جاتی(جیسا کہ اس وقت کے صوبہئی نجد کے حکمران ملک عبد العزیز نے پوری مسلم امہ سے وعدہ فرمایا تھا جس کا تحریری ثبوت ہندوستان کی خلافت کمیٹی اور حجاز مقدس کے آثارِ مقدسہ بچاؤ کمیٹی کے ارکان علامہ سید سلمان ندوی اور مولانا محمد علی جوہر کے پاس تھا "تاریخِ نجد و حجاز" مصنفہ مفتی عبد القیوم ہزاروی میں شائع ہوچکا ہے) لیکن دنیا نے دیکھا کہ حریمین شریفین کی مقدس سرزمین پر ہزاروں معصوم اور بے گناہ مسلمانوں کا خون بہانے اور صحابہئی کرام اور صالحین امت کے تمام مزارات کو تاراج کرنے کے بعد وہاں"جلالة ملک"(آلِ شیخ) کی شہنشاہیت قائم کی گئی۔ گستاخی معاف ہیہ شیخانِ حرم اسی شہنشاہیت کے سائے میں پلے بڑھے ہیں۔ یہ جمعة المبارکہ کا خطبہ بھی اپنے الفاظ میں نہیں دے سکتے بلکہ شہنشاہِ وقت کی طرف سے تحریر شدہ خطبہ پڑھنے کے مکلف ہیں۔ تو ملوکیت کے سائے میں پروردہ شیخانِ حرم سے آمریت کے خلاف فتویٰ کی توقع ایسا ہی ہے جیسے خارزار زمین پر کوئی نسترین و نسترن، چمپا، چنبیلی اور گلاب کے چمنستان کھلنے کی امید لگائے۔

پرنٹ میڈیا اور الیکٹرونک میڈیا کے نمائندے ہمارے ملک میں آزادی صحافت، آزادی تحریر و تقریر،

